| | |
|---|---|
| فلا ان تکلم بکلمة الکفر فی حالة السکر لایحکم بالردة کما لا یحکم بها فی حالة الخطاء و الجنون فلا تبین منه امراته﴿کشف الاسرار شرح اصول فخر الاسلام بزدوی ص ۳۵۵ ج۴۔ مصر﴾ | سو اس سے ثابت ہوا کہ نشہ کی حالت میں کلمہ کفر نکل جانے کی وجہ سے مرتد ہونے کا حکم نہیں دیا جائے گا جس طرح کے خطاء اور جنون کی حالت میں ایسا کلمہ نکل جانے کی وجہ سے ارتداد کا حکم نہیں لاگاے جاتا سو اس کی وجہ سے اس کی بیوی اس پر بائن نہ ہوگی۔ |

کہئے نام نہاد مناظر صاحب آپ نے تو کہا کہ کشف الاسرار کا حوالہ نقل کرنا بے سود ہے اس لئے کہ وہاں نشہ کی حالت کا ذکر ہے مگر یہاں تو کشف الاسرار کی عبارت میں صاف طور پر خطا کرنے والے کا بھی ذکر ہے کہ وہ بھی چونکہ اپنے قول کا معتقد نہیں ہوتا اس لئے اس پر بھی ارتداد کا حکم نہ ہوگا ۔۔دوسروں کو خیانت کا الزام دیتے ہوئے خود اس طرح دجل وفریب کرتے ہوئے آپ کو حیا نہیں آتی ۔فتح القدیر کی عبارت میں بھی کم وبیش بعینہ یہی مسئلہ ذکر ہوا ہے۔اس عبارت کے بعد حضرت مولانا سرفراز خان صفدر صاحب علامہ شامی کی کتاب فتاوی شامی سے ایک اور عبارت نقل کرتے ہیں کہ: من تکلم بھا مخطاء او مکرھا لا یکفر عند الکل جس شخص سے خطا کلمہ کفر سرزد ہوگیا یا کسی نے زبردستی اس سے کلمہ کفر کہلوایا تو سب کے نزدیک اس کی تکفیر نہیں کیا جائے گی۔(فقہاء احناف کے اجماع ہے کہ ایسے شخص کی تکفیر نہیں کی جائے گی مگر بریلوی کہتے ہیں نہیں کافر آپ خود ہی بریلوی اس بات کا تعین کردیں کہ ان کا شمار احناف میں ہے یا نہیں )۔اپنے اس قول کو مزید مضبوط کرنے کیلئے اسی قسم کا ایک حوالہ وہ شرح فقہ اکبر سے نقل کرتے ہیں ۔غرض ان تمام عبارات سے ثابت ہوا کہ خطا کرنے والے پر فتوی نہیں لگے گا اور واقعہ مذکورہ میں شخص چیخ چیخ کر یہ کہہ رہا ہے کہ میری زبان سے یہ کلمہ غلطی سے نقل کیا مجھے زبان پر اختیار نہ تھا ۔۔اس پر روتا ہے لہذا اس پر بھی ان اصول کے تحت فتوی کفر جاری نہ ہوگا۔ان تمام عبارات کو سیالوی صاحب بالکل ہضم کرگئے اور ان کا کوئی جواب نہیں دیا۔آگے امام اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ اس کی وجہ لکھتے ہیں ہیں کہ ارتداد کیلئے قصدوارادہ کا ہونا ضروری ہے اور خاطی کا قصدوارادہ اس قول میں شامل نہیں ہوتا اسی لئے اس پر طلاق ،عتاق اور ارتداد کا حکم جاری نہیں ہوتا۔اسی بات کو ثابت کرنے کیلئے وہ فتاوی قاضیخان کے بعد ابن الہمامؒ کی فتح القدیر کی عبارت کو نقل کرتے ہیں الردة تنبیء عن تبدل الاعتقاد کہ ردت کا لفظ ہی اعتقاد کی تبدیلی کو بتلارہا ہے۔مولوی صاحب نے جو کہا کہ آگے کی عبارت نقل نہیں کی تو اس کی وجہ یہ ہے کہ یہاں امام اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ کا مقصود قاعدہ کلیہ بیان کرنا ہے نہ کہ اس قاعدے پر منضبط ہونے والے احکام کو۔اس لئے کہ وہ ماقبل میں کشف الاسرار کے حوالے سے یہ کہہ چکے ہیں کہ خاطی اور صاحب سکر پر فتوی ارتداد جاری نہ ہوگا۔اور جو عبارت مولوی صاحب بتلارہے ہیں وہ تو صاحب فتح القدیر نے اس لئے نقل کی کہ صاحب ہدایہ نے متن کے اندر مثالیں بیان کی کہ چھوٹا بچہ جو عقل نہ رکھتا ہو اور مجنون اور نشے کی حالت والے پر ارتداد کا حکم جاری نہیں ہوگا اس عبارت کی وضاحت بیان کرتے ہوئے صاحب فتح القدیر نقل کرتے ہیں کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ ارتداد کیلئے ایک قاعدہ کلیہ ہے اور وہ یہ ہے کہ اس کیلئے اعتقاد کا ہونا ضروری ہے اور نشہ والے ہوش میں نہیں ہوتا لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ صاحب فتح القدیر عدم ارتداد کو سکران کی حالت میں منحصر فرمارہے ہیں اس لئے کہ دوسرے فقہاء نے صاف طور پر خاطی کو بھی اس میں شمار کیا چونکہ یہ ہدایہ کی شرح تھی اور متن میں یہ مثال مذکور تھی اس لئے صاحب فتح القدیر نے صرف اس کی وضاحت کردی اس لئے کہ وہ خود جلد نمبر ۳ ص ۱۴۱ میں فرماتے ہیں کہ رکنھا الاعتقاد یعنی ارتداد کا رکن اور بنیادی شرط ہی عقیدہ رکھنا ہے یہاں تو وہ صاحب سکر کا بھی ذکر نہیں کرتے اب اس قاعدے کے تحت تو صاحب سکر بھی کفر کا فتول لگے گا جو قاعدہ مولوی صاحب نے ذکر کیا۔مگر بات یہ ہے کہ اس کفر پر جب عقیدہ نہ ہوگا تو کفر کیسا اور خاطی بھی اسی اصول کے تحت کافر نہیں ٹھرے گا اس لئے کہ اس کا اس بات پر اعتقاد ہی نہیں ہوتا جیسا کہ اس واقعہ میں چیخ چیخ کر صاحب واقعہ کہہ رہے ہیں کہ میرا مقصد ہرگز یہ نہیں تھا میں تو محمد ﷺ کا نام مبارک ہی لینا چاہ رہا تھا مگر زبان پر آپ کا نام آگیا۔غرض مولوی صاحب فتح القدیر کی عبارت کو سمجھے ہی نہیں وہ مثال کی توضیح کو قاعدے ارتداد میں منحصر سمجھ بیٹھے اور پھر خیانت کا الزام بھی دیتے ہیں خود اب تک انھوں نے کس طرح کی خیانتیں کی اور آگے ان کی خیانتیں ثابت کی جائیں گے ذرا ان پر بھی توجہ فرمالیجئے گا۔

تجھے دوسرے کی آنکھ کا تنکا تو نظر آتا ہے

ذرا اپنے آنکھ کا شہتیر بھی دیکھ لے

اور اگر غور سے دیکھا جائے تو سکران سے زیادہ مسلوب الاختیار اور خاطی اس کا مستحق ہے کہ اس پر ارتداد کا حکم نہ لگایا جائے کہ وہ اپنے اختیار کو ایک سبب خارجی کے ذریعہ سے خود باطل کرتا ہے تو وہ شخص کیوں نہ معذور ہو گا جس کے اختیار کو زوال اختیار میں بھی دخل نہ تھا اور خاطی کو بھی معذور سمجھا جاتا ہے حالانکہ وہ اگر اقوال کفر کا قصد نہیں کرتا تو اس سے بچنے کا اہتمام بھی نہیں کرتا تو صاحب واقعہ کو کیوں معذور نہ سمجھا جائے کہ جو اس قول کا نہ تو قصد کر رہا بلکہ اس سے بچنے کا ہر ممکن اہتمام بھی کر رہا ہے۔۔

## انصاف۔۔۔انصاف۔۔۔۔۔۔انصاف۔

باقی جہاں تک بسط البنان کی عبارت کا تعلق ہے تو وہ حکم اس شخص کیلئے ہے جو جان بوجھ کر بطور استہزاء کہ ایسے کلمات کفر کہے پھر اگر چہ اس کا اعتقاد بھی نہ کرے تب بھی کافر ہو جائے گا اس لئے کہ اگر چہ اس نے عقیدہ تو نہیں رکھا مگر دین اسلام کی توہین تو کی ہے اور خود اس بات کی تصریح فقہاء نے کی ہے جیسا کہ فتاوی قاضیخان میں ہے کہ بخلاف الھازل لان الھازل یقول قصدا الا انه لا یرید حکمه (ج ۴ ص ۸۸۳) بخلاف دل لگی کرنے والا (کہ اس پر کفر کا فتوی لگایا جائے گا) کہتا تو اپنے قصد و اختیار سے ہے مگر اس کے حکم (یعنی عقیدے) کا ارادہ نہیں رکھتا۔واقعہ مذکورہ میں بحث خاطی، اور مسلوب الاختیار کے بارے میں ہے جس کی عدم تکفیر کی تصریح خود فقہاء نے کی ہے۔

جہاں تک حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا فتوی نقل کیا ہے تو جناب فتاوی رشیدیہ تین جلدوں میں ہے اور اس کے مختلف ابواب ہیں اور آپ نے صرف صفحہ نمبر دیا ہے اور باوجود تلاش کے مذکورہ مسئلہ فقیر کو نہ مل سکا اس لئے آپ سے درخواست ہے کہ یا تو اس حوالے کا مکمل سکین دیجئے یا جلد نمبر اور باب نمبر بتائے تا کہ اصل مسئلہ دیکھا جا سکے ویسے بھی اب تک آپ نے جتنی بھی عبارتیں نقل کی ہیں ان تمام کو نامکمل نقل کیا ہے اور آگے جو آپ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری علیہ الرحمۃ کی عبارت نقل کر رہے ہیں اس میں بھی آپ نے شرمناک خیانت کا مظاہرہ کیا ہے جیسا کہ ہم وضاحت کریں گے۔جہاں تک آپ نے یہ کہا کہ ہم شفاء شریف کو نہیں مانتے تو الحمد اللہ ہم نہ صرف شفاء شریف کو مانتے ہیں بلکہ اس کے مصنف رحمۃ اللہ علیہ کو بھی احترام اور قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں یہ ناپاک سوچ تو آپ لوگوں کی ہے کہ کبھی عمدۃ المفسرین حضرت ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ پر کفر کے فتوے لگاتے ہو کہ وہ وہابی تھا شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کا شاگرد تھا نعوذ باللہ کبھی کوئی دجال کہتا ہے کہ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ وہابی تھا اور معلوم نہ ہو سکا کہ اس کی موت ایمان پر ہوئی تھی یا بے ایمان مرا تھا العیاذ باللہ۔۔آپ کے مولوی شیرازی صاحب نے فقیر کے ساتھ علم غیب پر گفتگو کے دوران علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ پر فتوی لگایا کہ وہ بھی ابن تیمیہ کا شاگرد اور دجال تھا العیاذ باللہ۔۔

شرم۔۔۔شرم۔۔۔شرم

فارسی کا ایک شعر ہے کہ

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد

ملیش اندر طعنہ پاکاں زند

جب اللہ کسی کو ذلیل کرنا چاہتا ہے تو وہ پاک لوگوں پر طعن شروع کر دیتے ہیں۔

اس لئے اس ذلالت سے اللہ کی پناہ مانگئے اور اپنی ان بے لگام زبانوں کو ذرا لگام دے کر بات کیا کریں۔

# مولوی سیالوی صاحب بریلوی کا حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ کے فتوے میں بدترین خیانت کا مظاہرہ

مولوی صاحب نے حضرت خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ کے حوالے سے ایک عبارت نقل کی کہ:

## خلیل احمد انبیٹھوی کا " اشرف علی رسول اللہ " والے کلمے سے اظہار بیزاری :

جب تھانوی صاحب کے مرید نے ان کا کلمہ پڑھا تو اس مرید کے بارے میں شرعی حکم کے لئے خلیل احمد انبیٹھوی صاحب سے رابطہ کیا گیا اوران سے پوچھا گیا کہ ایسے شخص کے بارے میں شرعی حکم کیا ہے تو انہوں نے جواب میں ارشاد فرمایا!

البتہ بیداری کے بعد جو یہ کہتا ہے۔ ﴿ اللھم صل علی سیدنا و مولنا زید ﴾ (اشرف علی) یہ کلمہ کفر کا ایسی حالت میں کہتا ہے جو حالت معذوری نہیں لیکن وہ یہ کہتا ہے کہ میں بے اختیار ہوں مجبور ہوں زبان اپنے قابو میں نہیں لیکن باعتبار ظاہر کے جب اس کے عذر میں بغور نظر کی جاتی ہے تو اس کا عذر ان اعذار شرعیہ میں سے معلوم نہیں ہوتا جن کو فقہاء کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے عذر معتبر فرمایا ہے وہ جب یہ جانتا تھا کہ میں بے اختیار ہوں مجبور ہوں زبان اپنے قابو میں نہیں صحیح تکلم نہیں کر سکتا تو ﴿ تکلم بکلمۃ الکفر ﴾ سے سکوت کرتا الخ الیٰ

قارئین کرام مولوی سیالوی صاحب نے اس عبارت کے اندر بدترین خیانت کا مظاہرہ کیا اور اسی دجل وفریب کا اظہار کیا جو ان کو ان کے مجدد صاحب سے ورثہ میں ملا ہے پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ مسئلہ فتاوی مظاہر العلوم جلد اول میں ہے اور یہ مسئلہ صفحہ ۳۴۹ نے سے شروع ہوتا ہے اور صفحہ ۳۴۸ پر جا کر ختم ہوتا ہے۔مگر مولوی سیالوی صاحب اصل عبارت کو بالکل سیاق وسباق سے کاٹ کر پیش کرتے ہیں۔ حضرت خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ علیہ نے تو خود اسی جواب میں تصریح کردی کی فیما بین نحن فیہ میں مذکورہ واقعہ داخل نہیں ہے۔اس لئے اس پر تکفیر کا حکم نہیں لگایا جائے ہاں ایک شخص اس طرح کا کوئی کلمہ کفر کہتا رہے جان بوجھ کر اور پھر اسے کوئی پکڑ کر قاضی کے پاس لیکر جائے اور وہ یہ عذر کرے تو اس کا عذر قبول نہیں کیا جائے گا۔مگر سیالوی صاحب نے کس طرح سیاق وسباق کو کاٹ کر اپنے مطلب کی عبارت پیش کی اگر بریلوی حضرات واقعی اپنے اس قول میں سچے ہیں کہ حضرت خلیل احمد سہارنپوریؒ اس مسئلہ میں بریلویوں کے ہمنوا ہیں تو وہ اس پورے فتوے کو نقل کریں تاکہ لوگ بھی آپ حضرات کی دیانت پر تھو تھو کریں۔۔پھر کمال کی بات یہ ہے کہ خود حضرت خلیل احمد سہارنپوریؒ نے آخر میں بالکل ایک فیصلہ کن بات نقل کی کہ بالفرض مخالفین کے تمام اعتراضات کو درست مان لیا جائے اور یہ کہہ دیا جائے کہ یہ کفر تھا مگر دوسری طرف ارتداد کیلئے علماء نے اس کی تصریح لکھی ہے کہ اس کفر پر دل کا راضی ہونا شرط ہے مگر یہاں یہ شرط نہیں پائی جارہی بلکہ چیخ چیخ کر وہ اس کلمے سے بیزاری کا اعلان کررہا ہے۔۔اب ایک طرف اس میں حکم کفر جمع ہوگیا اور دوسری طرف حکم اسلام تو اس صورت میں خود فقہاء نے تصریح کی ہے کہ علامہ شامیؒ فرماتے ہیں کہ:

وفی خلاصہ و غیرھا اذا کان اذا مسئلۃ وجوہ توجب التکفیر و وجہ واحد یمنعہ فعلی المفتی ان یمیل الی الوجہ الذی یمنع التکفیر تحسینا لظن بالمسلم(فتاوی مظاہر العلوم جلد اول ۳۴۷ . ۳۴۸از علامہ خلیل احمد صاحبؒ) خلاصۃ وغیرہ میں ہے کہ اگر ایک مسئلہ میں ایسے بہت سی وجوہات ہوں جو کفر کو واجب کرتی ہے اور ایک وجہ اس کے مسلمان ہونے کو ظاہر کرے تو مفتی پر واجب ہے کہ وہ مسلمان کے ساتھ حسن ظن کرتے ہوئے تکفیر کے فتوے سے گریز کرے۔ اللہ اکبر قارئین کرام دیکھا یہ ہے علمائے احنافؒ اور حضرت خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ کا فتوی مگر قربان جائے سیالوی صاحب کے دجل وفریب پر کہ وہ کس طرح حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو اپنا ہمنوا سمجھ رہے ہیں۔

شرم۔۔۔شرم۔۔،۔۔شرم

﴿مولوی سیالوی صاحب﴾: بعض دیوبندی یہ تاویل کرتے ہیں کہ کسی کی بات میں ننانوے وجہ کفر۔۔۔الخ

﴿خاتم النبیین ﷺ کا غلام﴾: جناب سیالوی صاحب عرض ہے کہ آپ کی گفتگو ہمارے ساتھ ہے یا بعض دیوبندیوں کے ساتھ جناب کی خدمت میں عرض ہے کہ جو بعض دیوبندی یہ کہتے ہیں تو جواب بھی انہی کو دیں۔۔جب ہمارے دلائل کا کوئی جواب نہیں تو محض ادھر ادھر کی ہانک کر فضول میں دیوبندیوں کے وکیل بن کر صفحات کو سیاہ کرنے کی کوشش نہ کریں۔لیکن چونکہ آپ نے اپنے وسعت مطالعہ دکھانے کے جوش میں اس بحث کو چھیڑ دیا تو لیجئے اس کا جواب ہم آپ کے مجدد صاحب مولوی احمد رضا خان کی عبارت ہی سے دے دیتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ:

**ہمارے نبی ﷺ نے اہل لا الہ الا اللہ کی تکفیر سے منع فرمایا ہے جب تک وجہ کفر آفتاب سے زیادہ روشن نہ ہو جائے اور حکم اسلام کیلئے اصلا کوئی ضعیف سا ضعیف محمل بھی باقی نہ رہے** ﴿تمہید ایمان مع حسام الحرمین ص ۵۴ ملکتبۃ المدینہ﴾

لیجئے آپ تو کہتے ہیں کہ اگر کسی میں کوئی ایک وجہ اسلام کی ہو تو اس کو مسلمان نہ کہو مگر آپ کے مجدد تو کہتے ہیں کہ ایک وجہ تو بہت دور کی بات ضعیف سے ضعیف احتمال بھی ہو تب بھی کفر کا فتوی نہیں لگائیں گے بتائے آپ سچے ہیں یا آپ کے اعلحضرت۔۔؟؟؟

اور اسی سے ماقبل کہتے ہیں کہ:

**لزوم والتزام میں فرق ہے اقوال کلمہ کفر ہونا اور بات ہے اور قائل کو کافر مان لینا اور بات ہے ہم احتیاط برتیں گے ،سکوت کریں گے جب تک ضعیف سا ضعیف احتمال ملے گا حکم کفر جاری کرتے ڈریں گے** (ایضا)

یعنی ایک شخص کے کسی قول سے کفر لازم آرہا ہے مگر وہ اس کا منکر ہے تو ہم اس پر کفر کا فتوی نہیں لگائیں گے جب تک ضعیف سے ضعیف احتمال بھی اس کے مسلمان ہونے کا رہے گا ہم اس کو مسلمان ہی سمجھیں گے۔۔اور مذکورہ واقعہ میں تو شخص چیخ چیخ کر کہہ رہا ہے کہ میں نے یہ واقعہ خواب میں دیکھا تھا اور میرا یہ کلمہ پڑھنے کا ارادہ نہیں تھا بیداری میں جب اس کو درست کرنے کیلئے پڑھا تو بے اختیار غلطی سے میری زبان پر کوئی اور کلمہ جاری ہو گیا واللہ میں اس پر اتنا پریشان ہوا کہ سارا دن روتا رہا۔۔۔اللہ اکبر اس شخص کے مسلمان ہونے کی اس سے بڑی گواہی آپ کے گھر سے اور کونسی ہوگی۔۔دیکھا یہ ہے حضرت تھانویؒ کی کرامت کہ اس شخص پر کفر کا فتوی نہ لگنے کی شہادت خود آپ کے اعلحضرت نے دے دی۔

مدعی لاکھ پر بھاری ہے گواہی تیری۔

باقی جہاں تک ننانوے وجوہ کفر کی بات ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ کسی شخص کے قول میں ننانوے وجہ کفر کی ہوں اور ایک اسلام کا اور معلوم نہ ہو کہ اس کی مراد کونسی ہے تو فتوی اسلام ہی کا لگے گا یہی بات اسی تمہید ایمان میں آپ کے اعلحضرت نے فرمائی ہے پہلے ان پر فتوی لگائیں پھر بعض دیوبندیوں کو جواب دینا۔۔اور حضرت تھانویؒ کی مراد بھی یہی ہے کہ وہ اگر اس کا وہ کفر آفتاب سے زیادہ روشن ہو اور وہ خود ہی واضح کردے کہ میں اس قول کفر پر راضی ہوں تو اس کا یہ ایک ہی کفر کافی ہے۔۔۔اور یہ بات اس کو نہیں بچاسکتی کہ ننانوے احتمالات کفر کے ہوں ایک اسلام کا۔

امید کرتا ہوں کہ اس بحث کو چھیڑنے پر اس وقت دل ہی دل میں خود کو ملامت کررہے ہونگے لیکن ابھی تو آپ نے آگے اور بھی صدمے جھیلنے ہیں۔

**ابتدائے عشق ہے پیارے روتا ہے کیا**
**آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا**

**خلاصہ بحث** قارئین کرام یہاں تو تک تو ہمارے تحقیقی جواب پر جو نام نہاد مناظر بریلویت نے اعتراض کئے تھے ان کا مدلل اور تحقیقی جواب دیا گیا۔قارئین کرام ہمارا موقف تھا کہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے اس مرید نے خواب میں یہ کلمہ پڑھا اور خواب پر شرعی احکام جاری نہیں ہوتے۔۔جس کو فریق مخالف نے تسلیم کیا فالحمد للہ علی ذالک۔۔اس کے بعد جب وہ شخص اس پریشان کن خواب سے بیدار ہوا تو اس پر گھبراہٹ طاری تھی کہ یہ میں نے کیا پڑھ دیا وہ خود بھی اس کو غلط سمجھ رہا تھا اور اسی خوف سے کہ کہیں اس کلمہ پر موت نہ آجائے کلمہ کو درست طریقے سے پڑھنے کی وجہ سے بیداری میں درود پڑھتا ہے لیکن غلطی خطا اور زبان کی بے اختیاری کی وجہ سے غلطی سے محمد عربی ﷺ فداہ امی وابی کے نام مبارک کی جگہ حضرت حکیم الامتؒ کا نام نکل جاتا ہے اور وہ خود بھی کہتا ہے کہ یہ غلطی ہوگئی اس پر روتا ہے اس کی اس غلطی پر ہم نے نہ صرف قرآن ،حدیث فقہاء امتؒ اور قیاس چاروں اصول سے دلائل دئے بلکہ خود مولوی احمد رضا خان صاحب کے حوالے بھی دئے کہ ایسے شخص کی تکفیر نہیں کی جائے گی اور ایسے شخص پر شرعی احکام مرتب نہیں ہوں گے اور اگر اسحالت میں کوئی کلمہ کفر نکل جائے تو اس کی تکفیر نہیں کیجائے گی۔۔سیالوی صاحب نے اس میں سے کسی کا کوئی جواب نہیں دیا اکثر حوالے ہضم کر گئے انھوں نے جتنے بھی حوالے دئے وہ اس شخص کے متعلق تھے کہ کوئی جان بوجھ کر کلمہ کفر بولے پھر قاضی کے سامنے عذر کرے کہ غلطی ہوگئی تو اس کی اس غلطی کو تسلیم نہیں کیا جائے جس کے ہم بھی قائل ہیں۔۔اس بات پر تو سرے سے بحث ہی نہیں بحث تو خاطی اور مسلوب الاختیار کی ہورہی ہے۔۔پھر جہاں تک خواب کی تعبیر پر اعتراض کرنا تھا تو الحمد للہ وہ بھی ہم تفصیل سے بیان کر چکے ہیں کہ خواب کبھی پریشان کن اور خطرناک ہوتا ہے لیکن تعبیر انتہائی خوشگوار ہوتی ہے حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا خواب اور اس کی تعبیر اس کی سب سے بڑی مثال تھی۔۔جس کا ہمیں کوئی جواب نہیں ملا۔۔پھر ذہن میں یہ بات آسکتی تھی کہ آخر اس خواب کی یہی تعبیر کیوں۔۔تو الحمد للہ اس کا جواب بھی ہم نے خود حضرت حکیم الامتؒ کے حوالے سے دیا جس کا کوئی جواب نہیں ملا۔۔پھر آخر میں ہم نے خود حضرت حکیم الامتؒ کی فیصلہ کن عبارت نقل کی کہ وہ خود فرماتے ہیں کہ مجھے اس تعبیر پر کوئی اصرار نہیں ،ہوسکتا ہے کہ یہ کوئی شیطانی وسوسہ ہو۔۔غور کریں جب خود حکیم الامتؒ نے یہ بات کردی۔۔اس کے بعد بھی یہ کہنا کہ اپنا کلمہ پڑھوادیا۔۔کافر ہے کافر ہے۔۔صریح ہٹ دھرمی نہیں تو اور کیا ہے۔۔انصاف۔۔انصاف۔۔انصاف۔۔الحساب یوم الحساب۔

# ہمارے الزامی جواب پر سیالوی صاحب کی گوہر افشانیاں اور اس کا جواب

قارئین کرام ہم نے اپنے مضمون میں اتمام حجت کیلئے یہ کہا تھا کہ اگر واقعی بریلوی حضرات کے اندر انصاف کا مادہ ہے اور ان کا یہی وطیرہ ہے،اور وہ حضرت تھانویؒ کی تکفیر کسی ذاتی ضد اور عناد کے بناء پر نہیں کررہے کہ اور ان کا یہی وطیرہ ہے کہ وہ ایک خاطی اور مسلوب الاختیار شخص کے قول پر فتوے لگا رہے ہیں تو ان نام نہاد مفتیوں کا ان اولیاء اللہؒ پر کیا فتوی ہے جو جان بوجھ کر حالت بیداری میں مریدوں سے پہلے اپنے نام کا کلمہ پڑھواتے ہیں پھر ان کو بیعت کرتے ہیں۔اب ناظرین خود ہی فیصلہ فرمائیں کہ عالم بیداری میں اور ہوش وحواس کی حالت میں کوئی بزرگ اپنا کلمہ اپنی زبان سے خود پڑھیں اور مرید سے خود پڑھوائیں تو ان کے خلاف کوئی بھی آواز سنائی نہ دے اور مسند جہالت پر بیٹھ کر فتوے دینے والوں کی زبانیں ایسی گنگ ہوجائیں تو گنگ ہونا اس وجہ سے ہوگا کہ ان کے بے لگام منہ میں "مرغ مسلم" ہوتا ہوگا۔مگر حضرت تھانویؒ پر الزام لگانے کیلئے ان کے چھوٹے حضرت اور بڑے حضرت سب ہی حلق پھاڑ پھاڑ کر چیخنے لگیں اور کفر کے فتوے لکھ لکھ کر اپنی دواتیں خالی کردیں اور قلمیں توڑ دیں کوئی تو بتائے یہی یہ کونسا انصاف ہے۔۔؟؟؟

## مولوی سیالوی صاحب کی منافقت اور دوغلی پالیسی

مولوی سیالوی صاحب کیا بات ہے کہ حضرت تھانویؒ پر تو کفر کے فتوے لگانے کیلئے آپ نے عبارات میں قطع وبرید کرنے سے بھی نہ شرمائے اور جن بزرگان دین کی کتابوں کے حوالے جو حضرت نظام الدین اولیاءؒ اور حضرت بختیار کاکیؒ جیسے اکابرین پر مشتمل تھے ان کے ان ملفوظات کو لکھنے والے اور

جمع کرنے والے مریدین تھے۔۔آخر آپ نے ان اولیاء کے ساتھ کتنی بڑی دشمنی کی آپ کے اس اصول سے معاذ اللہ کیا یہ اکابر کافر نہیں ٹھرتے ۔۔؟؟؟اب آپ کی زبان پر تالا کیوں ہے۔۔؟؟؟ کیوں ان پر فتوے نہیں لگاتے۔۔؟؟؟پھر آپ کے اکابرین میں سے ہم نے خواجہ غلام فرید چشتی کی کتاب کا حوالہ دیا۔۔کیوں گم سم کھڑے ہیں۔۔؟؟؟اور پھر سجادہ نشین پیر بل شریف محمد عمر صاحب نے تو حد کردی کہ مرید سے انگریز رسول اللہ کا کلمہ پڑھوادیا۔۔لندن کو کعبہ بنادیا معاذ اللہ۔۔آخر کیا بات ہے کہ آپ کی زبان پر ایک لفظ بھی مذمتی جاری نہ ہوا۔۔؟؟؟کیا یہ سارے فتوے اور دلائل صرف مظلوم حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کیلئے ہیں۔۔؟؟؟؟آخر ہماری اس گفتگو کو وہ لوگ بھی پڑھ رہے ہونگے جو بریلوی یا دیوبندی نہیں۔۔وہ آپ اس کی منافقانہ روش کے بارے میں کیا سوچ رہے ہونگے۔۔؟؟؟آخر کچھ تو بولئے۔۔؟؟؟قارئین کرام الحمد اللہ ہم یہی ثابت کرنا چاہتے تھے کہ رضا خانیوں کے مظلوم حکیم الامتؒ پر فتوے کسی علمی اختلاف یا حضور ﷺ کی محبت اور اصول کی بنیاد پر نہیں بلکہ اس ضد ہٹ دھرمی کی بنیاد پر ہے جو ان کو ان کے بڑے حضرت سے ورثہ میں ملا۔۔اگر یہ ان بزرگان دین پر فتوے نہ لگائیں تو ان کی پیٹ کی آگ کون بجھائے گا۔۔؟؟ورنہ اگر ان کے یہ فتوے کسی اصول کی بنیاد پر ہوتے،اور یہ واقعی کوئی جرم ہوتا تو ضرور یہ ان افراد اور ہستیوں پر بھی فتوے لگاتے جو حضرت تھانویؒ سے بھی بڑے جرم کے مرتکب ہوئے ہیں۔۔لیکن ظاہر ہے ان پر فتوے لگانے سے ان کو مرغ مسلم تو ملنے والا نہیں ان کی پیٹ کی آگ تو تب بجھے گی جب یہ اکابر دیوبند پر بکواس کریں گے۔۔مولوی سیالوی صاحب نے ہمارے تمام حوالوں کو چھوڑ کر صرف فوائد الفواد کا جواب دیا۔۔لیکن سوال یہ ہے کہ جو تاویلات سیالوی صاحب نے اس کے جواب دینے میں کی ہیں وہی سب باتیں ان کو اس وقت یاد کیوں نہیں آتی کہ جب یہ لوگ حضرت مظلوم حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ پر فتوے لگاتے ہیں۔۔؟؟؟

وہ دنیا تھی جہاں تم بند کرتے تھے زباں میری

یہ محشر ہے یہاں سننا پڑے گی داستاں میری

مولوی سیالوی صاحب نے اس کتاب میں دو قسم کی تاویلات کی ہیں دونوں ہی ملاحظہ فرمالیں۔

**﴿مولوی سیالوی صاحب﴾:** بھائی ہوسکتا ہے کہ یہ واقعہ غلطی سے اس میں چھپ گیا ہو کسی سے سہو ہو گیا ہو۔(محصلہ)

**﴿خاتم النبیین ﷺ کا غلام﴾:** جناب ہو سکنے کو تو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ رات کے بارے بجے سورج نکل آئے۔۔ہو سکنے کو تو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ آپ نے یہ جواب نہ لکھا ہو بلکہ کسی نے جھوٹ آپ کی طرف منسوب کردیا ہو۔۔ہو سکنے کو تو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ آپ کے اعلحضرت یا اکابرین مسلمان ہی نہ تھے۔۔ایسے ہی کسی سے سہو ہو گیا نسیان ہو گیا اور ان کو مسلمان مشہور کردیا۔۔مگر سوال یہ ہے کہ اس ہو سکنے پر کوئی دلیل بھی ہے۔۔؟؟آپ نے اس پر کوئی دلیل نہیں دی اور احادیث کی ضعیف روایات پر جو قیاس کیا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ وہاں خارج میں قرائن موجود ہیں دوسری احادیث صحیحہ پھر فن رجال کی کتابیں اس بات کو ثابت کرنے کیلئے پھر تاریخ کے شواہد موجود ہیں کہ کونسی حدیث ضعیف ہے کونسی صحیح۔۔کونسا واقعہ غلط ہے کونسا ٹھیک۔۔لیکن یہاں تو خارج میں اس کے خلاف واقعات موجود ہیں۔۔مثلاً ہم نے فوائد السالکین کا حوالہ دیا۔۔اس میں بھی یہی واقعہ موجود ہے۔۔ہم نے فوائد فریدیہ کا حوالہ دیا۔۔اس میں بھی یہی واقعہ موجود ہے۔۔جو اس بات کی تائید کرتا ہے کہ یہ واقعات غلط نہیں۔۔حدیث ضعیف بھی اگر مختلف طرق سے مروی ہو تو وہ بھی قابل احتجاج ہو جاتی ہے تو یہ کیوں نہیں۔۔؟؟پھر اگر یہ واقعہ غلط ہوتا تو اس سے پہلے آپ لوگوں کی تردید کا خیال کیوں نہ آیا۔۔؟؟یہ اصول آج ہی آپ کو کیوں یاد آگئے ۔۔؟؟کیا امت میں آپ کے سوا بھی کسی نے کہا ہے کہ یہ ملفوظ غلط منسوب ہو گیا ہے۔۔؟؟پھر آپ نے اس کتاب میں تو اتنے ضعیف احتمال کو بھی نکال لیا ۔۔لیکن دوسری طرف خود حضرت حکیم الامتؒ کے واقعہ میں جو اتنے قوی احتمالات ہیں ان کو تسلیم کیوں نہیں کرتے۔۔؟؟اگر ایسی ہی بات ہے تو آپ اپنے اعلحضرت کے ملفوظات پر ہونے والے اعتراضات کا کیوں دفاع کرتے ہیں۔۔؟؟؟وہاں بھی کہہ دیا کریں کہ بھائی یہ ملفوظ ہمارے مولوی مصطفیٰ رضا خان نے غلطی سے نقل کردیا ہے اس لئے قابل احتجاج نہیں۔۔اور اگر کل کو کوئی منکر حدیث آپ کے اس اصول کو لیکر یہ کہے کہ بھائی احادیث کی کتابوں میں سے

کوئی بھی حدیث سرکار دو عالم ﷺ نے نہیں لکھی یہ تو ناقلین نے نقل کی ہیں اور نقل میں سہو بھی ہو جاتا ہے جیسا کہ موضوع اور ضعیف احادیث اس پر دال ہیں اس لئے معاذ اللہ احادیث قابل احتجاج نہیں ہے۔۔کوئی شیعہ کل کو کہہ دے کہ قرآن میں ناسخ ومنسوخ ہیں۔۔لہٰذا قرآن صحیح حالت میں نہیں ہمیں معلوم نہیں کہ کونسی آیت اپنے اصل پر ہے کونسی منسوخ ہو چکی ہے۔۔معاذ اللہ۔۔سیالوی صاحب کچھ تو خدا کا خوف کریں۔۔اکابرین دیوبند کی دشمنی میں آپ اسلام پر کتنا بڑا ظلم کر رہے ہیں۔آپ کو اس کا کچھ احساس بھی ہے یا نہیں۔۔؟؟؟بات یہ ہے کہ اس واقعہ کے غلط ہونے پر یہ خلاف واقعہ ہونے پر کسی غیر جانبدار آدمی کا قول پیش کریں۔۔آپ کے اجتہاد بریلویوں کو تو مطمئن کر سکتے ہیں ہمیں نہیں۔۔لیجئے اس کتاب اور اس واقعہ کا مستند ہونا خود ہم آپ کے بزرگان سے ثابت کر دیتے ہیں۔۔ملاحظہ ہو:

## خواجہ غلام فرید چشتی بریلوی کا فوائد الفواد کے متعلق فتویٰ

**فوائد الفواد حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کے ملفوظات کا مجموعہ ہے جو امیر حسن علی سنجری جو حضرت شیخ کے مرید تھے اور امیر خسرو کے گہرے دوست تھے نے جمع کیا ہے۔حضرت خواجہ غلام فرید صاحب نے اشارات فریدی میں فرمایا ہے کہ فوائد الفواد اور سیر الاولیاء صرف دو ایسی کتابیں ہیں جو مشائخ چشتیہ کے حالات پر مستند مانی جاتی ہیں کیونکہ یہ دونوں کتابیں حضرت سلطان المشائخ کے وقت میں ان کے اصحاب نے ان کے سامنے لکھی تھیں،باقی تذکروں میں یہ خصوصیت نہیں۔ ﴿مقابیس المجالس ص ۱۷۳﴾**

بتائے آپ کو سچا مانیں یا آپ کے پیرومرشد خواجہ غلام فرید چشتی صاحب کو۔۔۔؟؟بریلوی حضرات خود ہی فیصلہ کر دیں کہ ان میں سچا کون ہے اور جھوٹا کون ہے۔اگر ہم کچھ کہیں گے تو آپ ناراض ہو جائیں گے۔

**﴿مولوی سیالوی صاحب﴾:** بھائی یہ شطحیات میں سے ہیں اور ان پر فتویٰ نہیں۔

**﴿خاتم النبیین ﷺ کا غلام﴾:** یہ بات تو آپ نے درست بیان فرمائی کہ صوفیاء سے بعض اوقات غلبہ حال اور سکر کی وجہ سے کچھ کلمات ایسے صادر ہو جاتے ہیں جو بظاہر کلمات کفریہ ہوتے ہیں اور ان پر فتویٰ بھی نہیں دیا جاتا لیکن سوال یہ ہے کہ کیا شطحیات سے کفر۔اسلام ہو جاتا ہے۔۔؟؟؟کفر تو کفر ہی رہتا ہے۔۔اور پھر جن اولیاء سے یہ شطحیات سرزد ہوئی ہیں بعد میں انھوں نے خود اس کی تردید کی ہے کہ تم لوگ ہرگز اس میں ہماری تائید نہ کرنا بلکہ اگر دوبارہ کہوں تو قتل کر دینا۔۔لیکن اس واقعہ میں سرے سے غلبہ حال اور سکر کا دور دور تک نام ونشان ہی نہیں اس لئے کہ یہ ان کی ایک عام مجلس تھی جس میں وہ گفتگو کر رہے تھے۔۔اور اسی دوران۔۔ایک آدمی مرید بننے کیلئے آیا۔۔اور انھوں نے بطور امتحان ان سے کلمہ پڑھوایا۔۔بتائے۔۔غلبہ حال میں تو صوفی کو اپنے دائیں بائیں کا پتہ نہیں ہوتا۔۔یہ مجلس پھر بیعت کرنا۔۔پھر خود کہنا کہ بطور امتحان کے پڑھوایا تھا۔۔یہ سب کیا ہے۔۔؟؟؟پھر جن اولیاء سے شطحیات منقول ہیں خود علمائے نے بھی اس کی تصریح فرما دی۔۔مگر آپ سے پہلے بھی کیا کسی نے اس کو شطحیات میں شمار کیا ہے۔۔آپ برائے مہربانی ذاتی اجتہاد سے کام نہ لیں اس لئے کہ اجتہاد میں کسی مجتہد کا مانتا ہوں ایرے غیرے نتھو خیرے کا نہیں۔

پھر آپ ہی کے اکابر ''غلام حیدر علی شاہ صاحب جلالپوری کے ملفوظات جو ذکر حبیب کے نام سے القمر بک کارپوریشن گنج بخش روڈ سے شائع ہوئے ہیں اس میں یہ تحریر ہے کہ حضرت شبلیؒ کے پاس جو بھی آتا پہلے اس کو کلمہ شبلی پڑھواتے اگر پڑھتا تو بیعت کرتے ورنہ نہیں اب بتائے۔۔آپ تو کہتے ہیں کہ یہ شطحیات تھیں جبکہ آپ کے بڑے فرماتے ہیں کہ یہ ان کی عادت تھی ان کا طریقہ تھا۔کتاب کا سکین آخر میں دے رہا ہوں۔

**﴿نوٹ﴾: قارئین کرام یہ بھی اچھی طرح ذہن نشین کر لیں کہ معاذ اللہ ہم ان اولیاء کی تکفیر ہرگز نہیں کر رہے ہیں۔۔بلکہ مقصود تو یہ دکھانا ہے کہ بریلوی حضرات کے ان جابلانہ فتووں کی زد میں یہ اکابر بھی آ رہے ہیں۔۔ان فتووں کا نشانہ صرف ہم ہی نہیں یہ مقدس ہستیاں بھی ہیں۔۔آخر رضاخانی کب اولیاء کی دشمنی سے باز آئیں گے۔**

# مولوی سیالوی صاحب کی مجاہد اسلام حضرت شاہ اسمٰعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت میں بدترین خیانت

مولوی صاحب نے اپنے پیٹ کا مروڑ کم کرنے کیلئے اور عوام کو علمائے دیوبند سے متنفر کرنے کیلئے یہ جھوٹ بھی بولا کہ علمائے دیوبند اولیاء کو نہیں مانتے اور ان کے نزدیک پیری مریدی کرنا عیسائی اور یہودیوں کی طرح ہونا ہے۔۔معاذ اللہ اس جھوٹ پر اور الزام پر تو ہم صرف اتنا ہی کہہ سکتے ہیں:

**لعنة الله علی الکاذبین۔**

اگر جھوٹ بولنے پر کسی کا منہ کالا ہوتا تو یقیناً اس وقت آپ کا منہ توے سے بھی زیادہ کالا ہوتا۔ البتہ آپ نے جو حضرت شہیدؒ کی عبارت میں بدترین خیانت کا مظاہرہ کیا ہے اس کا جواب ہم ضرور دیں گے۔۔تاکہ لوگوں کو بھی معلوم ہو کہ اس جبہ و دستار کے اندر کیسے کیسے فریبی اور مکار لوگ چھپے بیٹھے ہیں۔سیالوی صاحب فرماتے ہیں کہ:

> چشتی، نقشبندی قادری سہروردی ہونا یہود و نصاری کے فرقوں کی طرح ہے تذکیر الاخوان بقیہ تقویۃ الایمان میں ان کے پیشوا اسماعیل دہلوی لکھتے ہیں:
>
> ''تم اپنے دین میں نئی نئی رسمیں اور نئے نئے طریقے اور عقیدے نہ نکالو اور پھوٹ نہ ڈالو کہ کوئی معتزلی بنے کوئی خارجی ہووے اور کوئی رافضی اور کوئی ناصبی اور کوئی جبری اور قدری پھر ان میں کوئی چار ابرو کا جیسا کرکے پیری جتائے پھر ان میں کوئی قادری کوئی سہروردی کوئی نقشبندی کوئی چشتی بنے یہود و نصاری کی طرح فرقے مت ہو جاؤ''
>
> ( تذکیر الاخوان صفحہ نمبر ۷۹ )
>
> امام الوھابیہ نے اس عبارت میں صاف طور پر چشتی قادری وغیرہ بننے کو عیسائی یہودی فرقوں کی طرح قرار دے دیا اس کی اس صراحت کے بعد اشرف علی کے چشتی اور صوفی بننے کی کیا حیثیت رہ گئی اور اس کو صوفیوں کی طرح

قارئین کرام سیالوی صاحب نے حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمۃ کی اس عبارت کو سیاق و سباق سے کاٹ کر پھر ان پر اعتراض کر کے اپنے بزرگوں سے ورثہ میں ملے ہوئے چسکہ کو پورا کیا ہے۔ورنہ ان عبارات سے جو مفہوم سیالوی صاحب اخذ کر رہے ہیں وہ ہرگز نہیں بنتا اس لئے ہم شاہ صاحبؒ کی دونوں عبارتوں کو ذکر کرتے ہیں جن میں انھوں نے تصوف کے سلسلوں قادری و چشتی پر اعتراض نہیں کیا بلکہ ان سلسلوں سے اپنی وابستگی جتا کر بدعات کو چمکانے والوں پر طعن کیا ہے۔حضرت شاہ صاحبؒ قرآن کریم کی آیت مبارکہ ولا تکونوا کالذین تفرقوا سے شروع کر کے مکمل دو آیات کو ترجمہ کرنے کے بعد فرماتے ہیں کہ:

**فائدہ:** یعنی اگلی امتوں کو صاف حکم بھیج چکے تھے پھر وہ آپس میں اختلاف کر کے بہت فرقے ہو گئے چنانچہ یہود اور نصاری بہتر فرقے ہو گئے کہ ان کو عذاب ہونا ہے پس تم ان کی طرح مت بنو اور آپس میں پھوٹ نہ ڈالو۔تم کو قرآن حدیث میں صاف صاف حکم آ چکے ہیں تم نے دین میں نئی نئی رسم اور نئے نئے عقیدے اور طریقے نہ نکالو اور پھوٹ نہ ڈالو کہ کوئی معتزلی ہوئے کوئی خارجی بنے کوئی رافضی اور کوئی ناصبی اور کوئی جبری اور کوئی قدری اور کوئی مرجی کہلائے اور کوئی سر پر بال رکھ کر اور چار ابرو کا صفایا دے کر فقیری جتاوے پھر ان میں کوئی قادری نقشبندی کوئی چشتی بنے۔۔حکم یہی ہے کہ سب مل کر قرآن اور حدیث پر عمل کرو اور سنت کے طریقے کے موافق مسلمان رہو۔ (تذکیر الاخوان ص ۹۶۔طبع اسلامی کتب خانہ لاہور)۔

پھر اسی عبارت کی وضاحت کرتے ہوئے حضرت شاہ شہیدؒ نے ہر فرقہ کی تفصیل بتائی اور اسی ضمن میں لکھا اور ایک فرقہ نے گوشہ نشینی اور ترک امر بالمعروف اور نہی عن المنکر اختیار کر کے شغل برزخ اور نماز معکوس اور ختم توشے اور طرح طرح کے نئے نئے ورد اور وظیفہ اور فال نامے اور گنڈے تعویذ اور

اتارے اور حاضراتیں اور عرس اور قبروں پر مراقبے اور باجا راگ سننا اور حال لانا ایجاد کیا اور مشائخ اور پیر کہلائے پھر کسی نے آپ کو چشتی مقرر کیا کسی نے قادری کسی نے نقشبندی کسی نے سہروردی کسی نے رفاعی ٹھرالیا اور کوئی سر پر بڑے بڑے بال رکھ کر یا چار ابرو کا صفایا دے کر اور بڑی بڑی ٹوپیاں اور تاج دھر کر اور رسیلیاں گلے میں ڈال کر مداریہ یا جلالیہ مشہور ہوا۔ (تذکیر الاخوان ص ۹۸)۔

قارئین کرام یہ ہیں وہ عبارات جن سے ادھوری عبارتیں نقل کر کے سیالوی صاحب نے اعتراض کیا ہے حالانکہ ان عبارات سے صاف واضح ہے کہ حضرت شاہ صاحب نے چشتی قادری سلسلوں پر اعتراض نہیں کیا بلکہ بدعتی طبقہ میں سے خود کو ان نسبتوں سے وابستگی ظاہر کرنے والوں پر طعن کیا ہے جیسا کہ ہمارے ہاں مولوی الیاس قادری صاحب کی جماعت خود کو قادری سلسلے کی طرف منسوب کر کے دن رات مریدوں کو یہ درس دے رہے ہیں کہ کوئی غم نہیں جو چاہو کرو حضرت شیخ المشائخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے وعدہ کیا ہے کہ میرا کوئی مرید جہنم میں نہیں جائے گا۔۔ اور دن رات بدعات وخرافات کو فروغ دیکر اپنے پیٹوں کا ایندھن بھر رہے ہیں۔۔ بلکہ اب تو مجھے یہ بھی اطلاع ملی ہے کہ کراچی کے دعوت (غیر) اسلامی کے مرکز میں چاشت اور اشراق کی نماز جماعت کے ساتھ پابندی سے پڑھائی جاتی ہے حالانکہ فقہاء احناف کا اس بات پر اجماع ہے کہ نفل نماز کی جماعت اگر اہتمام کے ساتھ پڑھائی جائے تو وہ مکروہ تحریمی اور بدعت ہے۔ پس حضرت شاہ صاحب اسی قسم کی بدعت پسند پارٹی کی طرف ان عبارات میں اشارہ فرما رہے ہیں اور ان کی تردید کر رہے ہیں۔ تصوف کے ان سلسلوں پر وہ کیسے طعن کر سکتے ہیں جبکہ وہ خود حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ پر بیعت بھی تھے اور تصوف پر ان کی مستقل کتاب "حقیقت تصوف" کے نام سے مشہور ہے جس میں انھوں نے تصوف کی صحیح اصول بیان کرنے کے ساتھ بعض جلیل القدر اولیاء کرام کی تعریف بھی کی۔

پس مولوی سیالوی صاحب چہرے پر سنت رسول ﷺ سجا کر اور صوفیوں کی طرح صورت بنا کر جبہ و دستار کی آڑ لیکر اس طرح لوگوں کو دھوکہ دیتے ہوئے آپ کو حیا نہیں آتی۔۔۔؟؟؟ آپ ہی جیسے علماء سوء کی وجہ سے علمائے الحق بھی بدنام ہو رہے ہیں۔ اور میں ساتھ میں یہ بھی پیشنگوئی کردوں کہ سیالوی صاحب کو کبھی حیا نہیں آئے گی اور ساری زندگی وہ اس عبارت کو کبھی بھی مکمل نقل نہیں کریں گے اور جب بھی موقعہ ملا یہی اعتراض کر کے اسی طرح عوام کے سامنے جھوٹ بولتے رہیں گے۔ سچ کہا

بے حیا باش ہر چہ خواہی کنند

# امام اہلسنت پر الزام یا مولوی سیالوی صاحب کا دجل وفریب

مولوی سیالوی صاحب نے آخر میں یہ بھی لکھا ہے مولوی سرفراز خان صفدر کہتے ہیں کہ چشتی رسول اللہ کلمہ کفر ہے اور یہ بزرگان کافر ہوئے۔۔

**نوٹ:** سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ چشتی رسول اللہ کلمہ کفریہ ہے۔ اور تھانوی صاحب فرماتے ہیں کلمہ کفریہ نہیں ہے۔ اب ان دونوں میں سے سچا کون ہے جھوٹا کون ہے اس کا فیصلہ ہم قارئین پر چھوڑتے ہیں۔ (السنته الحلیه فی الجشتیه العلیه صفحہ نمبر ۱۱ مطبوعہ تالیفات اشرفیہ پاکستان)

مگر حضرت علامہ سرفراز خان صفدر صاحب نے کہیں بھی اپنی اس کتاب میں ایسا کوئی کلمہ نہیں کہا۔۔ مولوی سیالوی صاحب آپ کو شرم آنی چاہیے دوسروں پر اس طرح الزام تراشی کرتے ہوئے وہ بھی دن دہاڑے آخر آپ یہ کیوں بھول جاتے ہیں کہ کل کو ان کتابوں کو کوئی پڑھ بھی سکتا ہے اور میرا یہ جھوٹ لوگوں کے سامنے آسکتا ہے۔۔ لیکن بات یہ ہے کہ جھوٹ، دھوکہ دہی، مکروفریب۔۔ اور علمائے حق کی صحیح عبارتوں کو توڑ مروڑ کر پیش کرنا ہی تو بریلویت کے وہ اصول ہیں جو ان کے ان کے مجدد مولوی احمد رضا خان صاحب سے وراثت میں ملے ہیں۔۔ بہتر ہے کہ میں امام اہلسنت کی وہ عبارت بعینہ یہاں نقل کردوں اور قارئین کرام خود فیصلہ فرمائیں کہ کیا امام اہلسنت نے کہیں بھی ایسی بات کہی ہے۔۔ بلکہ وہ تو رضا خانیوں کی ہٹ دھرمی کا رونا رو رہے

# خواجہ غلام فرید چشتی کے ملفوظات ''اشارات فریدی'' المعروف مقابیس المجالس میں دو (۲) جگہ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کیلئے ''رحمۃ اللہ علیہ۔ؒ'' کا لفظ استعمال کرنا

قارئین کرام اب ذرا ایک اور کرامت بھی ملاحظہ فرمالیں الحمدللہ ہم ماقبل میں یہ بات بھی ثابت کر چکے ہیں کہ ''مقابیس المجالس'' خواجہ غلام چشتی کے ملفوظات کا مستند مجموعہ ہے اسی ملفوظات میں حضرت تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیلئے دوجگہ ''ؒ'' یعنی اللہ کی رحمت ہو کا لفظ ان کیلئے استعمال کیا گیا ہے اب سیالوی صاحب بتائیں کہ وہ ماقبل میں یہ لکھ چکے ہیں کہ کافر کیلئے مغفرت کا عقیدہ رکھنے والا بھی کافر ہے تو ان کا اپنے خواجہ صاحب اور ان کے ملفوظات پڑھنے والوں پر ان صاحبان کو اپنے اکابر تسلیم کرنے والوں پر کیا فتوی ہے۔

الجھا ہے پاوں یار کا زلف دراز میں۔

﴿نوٹ: امام اہلسنتؒ ہمارے لئے قابل قدر اور لائق احترام ہستی ہیں مگر سیالوی صاحب نے اپنے مضمون میں ہر جگہ ان کو سرفراز کہہ کر مخاطب کیا ہے جو ان کی گھٹیا تعلیم وتربیت اور ایدھی ہوم سروس کی پرورش کا منہ بولتا ثبوت ہے لیکن اس کے باوجود ہم نے ہر جگہ ان کیلئے مولوی اور صاحب کا لفظ استعمال کیا ہے۔ لیکن ہم بریلوی حضرات کو یہ بتلا دینا چاہتے ہیں کہ آئندہ بات عزت کرواور عزت کراؤ کے اصول پر ہوگی جس طرح بریلوی حضرات ہمارے اکابرین کو مخاطب کریں گے ہم بھی اس کا جواب ایسی طرح دینے کا حق محفوظ رکھتے ہیں۔ اور آئیندہ میں صرف اسی صورت میں جواب دوں گا جب بریلوی میرے دونوں آرٹیکلز کا جواب دے دیں۔ ان کی عادت ہے کہ جب کوئی جواب نہیں ہوتا تو فرار کا راستہ اختیار کرنے کیلئے اپنے مولویوں کی کتابوں سے پورے پورے آرٹیکلز اور باب چھاپنا شروع کردیتے ہیں۔ ایسی کوئی بھی حرکت ان کی شرمناک شکست کا منہ بولتا ثبوت ہوگا۔ جواب جلدی میں لکھا گیا ہے اور نظر ثانی نہیں کی گئی اس لئے کتابت کی غلطیوں پر معذرت خواہ ہیں۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

**خاکپائے علمائے اہلسنت والجماعت حنفی دیوبند**

ہیں کہ تمہاری اس کفر کی مشین گن کی زد میں صرف حضرت تھانوی نہیں آرہے ہیں بلکہ یہ اکابر اولیا تو بجائے اولی اس کا نشانہ بن رہے ہیں آخر کچھ تو خدا کا خوف کرلو ملاحظہ ہو:

کر سکتی دیتے ہیں کہ اس واقعہ میں شبلی بھی کہ جس کی طرف تم رجوع کرتے ہو وہ جنود تعالی

تبع سنت ہے لفظ تبع سنت لکھ کر یہ بتلا دیا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وبارک وسلم سے صرف غلامی کی نسبت ہے اور آپ کی سنت پر چلنا اپنے لئے باعث نجات سمجھتا ہوں یہاں معاذ اللہ تعالیٰ نبوت اور رسالت کے دعویٰ کا کیا سوال ؟ اگر بریلوی حضرات کے استدلال کا یہی نہج ہے تو ہم ان کے مشکور ہوں گے کہ وہ ذیل کے واقعات میں بھی ایسا ہی تکفیری فتویٰ نافذ کر کے اس کی اسی طرح تبلیغ واشاعت کریں جس طرح کہ وہ حضرت تھانویؒ اور دیگر اکابر علمائے دیوبند کے خلاف کرتے ہیں ۔ اور اگر نہیں کرتے تو بیّن طور پر وجہ فرق بیان کریں ۔

اب سوال یہ ہے کہ کیا حضرت شبلی علیہ الرحمۃ اور ان کے عقیدت مند مرید اور حضرت خواجہ نظام الدین صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جنہوں نے بلا انکار وتردید یہ واقعہ نقل فرمایا اور ان کے ملفوظات کے جمع کرنے والے حضرت امیر حسن علاء سنجری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جنہوں نے بلا نکیر یہ واقعہ ملفوظات میں درج کیا ، کیا یہ سب کے سب حضرات کافر ہیں ؟ والعیاذ باللہ تعالیٰ ، اگر یہ کافر ہیں تو بریلوی حضرات نے ان کے کفر کی اشاعت کب کی ، کس کتاب میں کی ؟ اور اگر نہیں کی تو کیوں نہیں کی ؟ اور ان کے خلاف یہ تکفیری محاذ کیوں قائم نہیں کیا ؟ آخر اس کی کیا وجہ ہے ؟ اور اگر یہ سبھی حضرات مسلمان ہیں تو وہ کس تاویل اور کس توجیہ سے مسلمان ہیں ؟ کیا یہ کلمہ کفر نہیں ہے ؟ آخر خدارا کچھ تو فرمائیں ؎

میرے دل کو دیکھ کر میری وفا کو دیکھ کر

اور عجیب تر بات یہ ہے کہ ان حضرات نے عین بیداری میں محض امتحان لینے کی خاطر یہ ساری کاروائی اپنے قصد واختیار سے کی ہے اور بایں ہمہ وہ صرف مسلمان ہی نہیں بلکہ ، اپنے اور اپنے سے بعد آنے والے دور میں وہ جلیل القدر اولیائے کرامؒ میں سمجھے جاتے ہیں ۔ دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالےٰ بریلوی حضرات کو صحیح سمجھ عطا فرمائے کہ وہ ہر چیز کو حقیقت کی نگاہ سے دیکھ سکیں ، اور ان کو تعصب وعناد اور ہٹ دھرمی سے بچائے تاکہ وہ محض دنیائے دنی کے دھندوں میں الجھ کر اپنی آخرت ہی برباد نہ کر بیٹھیں ۔

اللہ تبارک وتعالےٰ تمام مسلمانوں کو توحید وسنت کا گرویدہ اور اہل توحید

# بریلویوں کا اپنے پیر خواجہ غلام فرید چشتی پر کفر کا فتوی۔۔یا حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی زندہ جاوید کرامت

قارئین کرام بریلویوں نے خواجہ غلام فرید کی کتاب فوائد فریدیہ کو ماننے سے انکار کر دیا اور کہا کہ اس میں جو کلمہ لکھا ہوا ہے وہ کفر ہے۔۔حالانکہ ان کے اکابر خواجہ غلام فرید چشتی کو اپنے بزرگان دین میں سے شمار کرتے ہیں۔اور فوائد فریدیہ کے متعلق عبد الحکیم شرف قادری کہتے ہیں کہ وہ تو مسلک توحید اور اعتقادی مسائل پر بہترین کتاب ہے یہ وہی قادری صاحب ہیں جن کا مقدمہ حسام الحرمین پر مکتبۃ المدینہ والوں نے شائع کروایا اب سوال یہ ہے کہ فوائد فریدیہ آپ حضرات کہتے ہیں کہ آپ کی نہیں اس میں کفر ہے جبکہ آپ کے ملاں کہتے ہیں کہ یہ تو خواجہ غلام فریدہی کی ہے اور عقائد پر بہترین کتاب ہے اور خواجہ غلام فرید کو اپنے شیخ مانتے ہیں اب بتائے کیا یہ سب کافر ہوئے یا نہیں۔۔۔؟؟؟؟ ادھر ادھر کی ہانکنے کی ضرورت نہیں جواب صاف صاف ہونا چاہے۔۔۔۔اللہ اکبر یہ ہے مظلوم حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی زندہ کرامت کے آپ ان کو کافر ثابت کرنے پر تلے ہوئے تھے لیکن اللہ رب العزت نے خود ایسا انتظام کر دیا کہ آپ اپنے منہ کافر ہو گئے۔۔یہ ہے حق کی نشانی ہے۔۔اور یہ ہے علمائے دیوبند کی کرامت کہ جو ان کو کافر کہتا ہے سب سے پہلے اس کو اپنے کفر کا ارار کرنا پڑتا ہے۔

اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے۔

نمبر 43: بریلوی کلمے۔

لاالہ الااللہ چشتی رسول اللہ۔معاذ اللہ۔فوائد فریدیہ

لاالہ الااللہ شبلی رسول اللہ۔معاذ اللہ۔تذکرہ غوثیہ

لاالہ الا اللہ محکم دین رسول اللہ۔معاذ اللہ۔تذکرہ غوثیہ

ج: پہلی بات تو یہ کہ یہ بریلوی بزرگ کب اور کیسے ہو گئے۔ جھوٹ سے توبہ کرو۔ دوسری بات یہ ک
کلمات غیر شرعی ہیں تم فتویٰ کیوں نہیں لگاتے؟ عورتوں کی طرح کب تک پردہ کرتے رہو گے
لگاؤ فتویٰ تم کو کس کا انتظار ہے۔ یہ تینوں بزرگوں کے یہ واقعات غلط ہیں من گھڑت ہیں ان
زندگی کے نہیں ہیں۔ خواجہ صاحب ہندوؤں کو حضور علیہ السلام کا کلمہ پڑھائیں۔ اور مسلمانو
اپنا کلمہ پڑھائیں یہ نہیں ہو سکتا۔ آؤ ہم فتویٰ دینے کو تیار ہیں کہ جس نے یہ کلمے بنائے وہ ج
گمراہ بے دین بے ایمان ہیں۔ اور تم بھی تھانوی کے واقعہ کو بیان کرو۔

لاالہ الااللہ اشرف علی رسول اللہ۔ معاذ اللہ۔

تذکرۂ

# اکابرِ اہلسنت

علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری

نوری کتب خانہ۔ لاہور



## بحرِ معرفت حضرت خواجہ غلام فرید فاروقی چشتی قدس سرہ (چاچڑاں شریف)

قدوۃ العاشقین حضرت خواجہ غلام فرید ابن حضرت خواجہ خدا بخش (م ۱۲ ذوالحجہ ۱۲۶۹ھ) ابن حضرت خواجہ احمد علی (م ۹ شعبان ۱۲۳۱ھ) ابن حضرت قاضی محمد عاقل (م رجب ۱۲۲۹ھ) خلیفہ حضرت قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی قدس سرہم ۲۶ ذیقعد ۱۲۶۱ھ/۱۸۴۵ء کو چاچڑاں شریف (تحصیل خانپور) میں پیدا ہوئے [1] آپ کا سلسلۂ نسب خلیفۂ ثانی حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک پہنچتا ہے۔ آپ کے اجداد میں سے پہلے شیخ مالک بن یحییٰ سندھ میں وارد ہوئے، بعد ازاں آپ کے اجداد نے کوٹ مٹھن کو شرفِ سکونت بخشا لیکن آپ کے والد ماجد سکھوں کے مظالم سے تنگ آکر نواب صادق محمد خان اول کی درخواست پر چاچڑاں شریف میں قیام پذیر ہوئے تھے یہیں حضرت خواجہ صاحب قدس سرہ کی ولادت باسعادت ہوئی۔

آٹھ سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کیا اسی دوران آپ کے والد ماجد کا وصال ہوگیا۔ ظاہری و باطنی علوم و معارف اپنے بڑے بھائی حضرت خواجہ فخر جہاں غلام فخر الدین رحمہ اللہ تعالیٰ (م ۳ جمادی الاولیٰ ۱۲۸۸ھ) سے حاصل کئے اور مرتبۂ کمال کو پہنچے۔ حضرت خواجہ فخر جہاں قدس سرہ کے وصال کے بعد آپ سجادہ نشین ہوئے [2]

حضرت خواجہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ سرائیکی زبان کے ملک الشعراء تھے۔ آپ کے وجد آفریں کلام میں بلا کا سوز ہے۔ آپ کی کافیاں آج بھی اثر آفرینی میں جواب نہیں

---

[1] محمد اختر نبیرۂ بہادر شاہ ظفر: مناقب فریدی (مطبع احمدی، دہلی ۱۳۱۳ھ) ص ۹۶

نوٹ: جناب مسعود حسن شہاب نے اپنی تالیف خواجہ غلام فرید میں مناقب المحبوبین کی اس روایت کو ترجیح دی ہے کہ آپ کی ولادت ذوالحجہ ۱۲۶۱ھ کے آخری عشرہ کے پنجشنبہ (۲۳ ذوالحجہ) کو ہوئی۔

[2] مسعود حسن شہاب: خواجہ غلام فرید، اردو اکادمی بہاولپور، ۱۹۶۳ء، ص ۲۷-۳۶



کمال ہوئے۔ خلافت عطا کرنے میں بڑی احتیاط سے کام لیتے تھے، فرماتے تھے، جب تک کل منازل طے نہ ہو جائیں شیخ کو لازم ہے کہ مرید کو خرقۂ خلافت نہ دے۔ آپ کے چند خلفاء کے اسماء یہ ہیں:-

۱۔ حضرت خواجہ محمد بخش المعروف بہ نازک کریم رحمہ اللہ تعالیٰ (فرزند ارجمند)

۲۔ مخدوم سید ولایت شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ (اوچ شریف)

۳۔ حضرت خواجہ میاں فضل حق مہاروی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

۴۔ میاں بلند خاں بیکانیری۔

۵۔ مولانا احمد بخش ساکن حجرہ عباسیاں (بہاولپور) وغیرہم [1]

آپ کی بلند پایہ اور مقبولِ عام تصانیف یہ ہیں:-

۱۔ فوائدِ فریدیہ، مسلکِ توحید اور اعتقادی مسائل پر بہترین کتاب۔

---

۲۔ دیوانِ فرید (اردو)

۳۔ " (ملتانی)

نیز آپ کے ملفوظات مرتبہ مولانا رکن الدین، "اشاراتِ فریدی" کے نام سے چار جلدوں میں طبع ہو چکے ہیں [2]

تذکرہ

علماء اہلسنت و جماعت لاہور

ترتیب و تحقیق

پیرزادہ اقبال احمد فاروقی ایم۔ اے

مکتبہ نبویہ ۔ گنج بخش روڈ لاہور



۲۔ بروز عیدین اور پنجشنبہ وغیرہ میں فاتحہ مرسومہ ہاتھ اٹھا کر برائے ایصال ثواب بدعات ناپسندیدہ شرعیہ ہیں۔

۳۔ مسئلہ امکان کذب باری تعالیٰ۔

۴۔ مسئلہ امکان نظیر سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔

۵۔ تمام بنی آدم کا بشریت میں آپ کے برابر ہونا۔

۶۔ آپ کا علم شیطان کے علم سے کم ہے[1]

اس تاریخی مناظرہ میں حضرت خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ سجادہ نشین چاچڑاں شریف کو حَکَم مناظرہ مقرر کیا گیا اور فریقین کے مقتدر علمائے فکر شریک ہوئے۔ نتیجۃً مولوی خلیل احمد صاحب انبیٹھوی نے اپنی شکست تسلیم کر لی اور انہیں ریاست بہاولپور چھوڑنا پڑی۔ چونکہ اس معرکۃ الآراء مناظرہ کو اعتقادی دنیا میں ایک تاریخی حیثیت حاصل ہے۔ جس وجہ ہم اس کی روئداد کا اقتباس "تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل" سے ہی بلفظہ نقل کرتے ہیں۔

رمضان المبارک میں حسب الطلب ریاست بہاول پور کے فقیر مناظرہ کے لیے وارد بہاولپور ہوا اور خلیل احمد صاحب جو رخصت پر تھے بھی ہم مشرب علماء لے کر عشرۂ آخر رمضان المبارک میں وارد بہاول پور ہوئے جن کے نام یہ ہیں:

۱۔ مولوی محمود حسن مدرس مدرسہ دیوبند۔

۲۔ مولوی صدیق احمد مقیم ریاست مالیر کوٹلہ۔

۳۔ مولوی محمد مراد۔

۴۔ مولوی عبدالحق متوطن پور قاضی۔

۵۔ مولوی جمعیت علی مدرس فارسی بہاول پور۔

علمائے اہل سنت سے مندرجہ ذیل علمائے کرام تشریف لائے تھے:

[1] تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل مصنفہ مولانا غلام دستگیر قصوری۔



۱۔ مولوی سلطان محمود تلیری والے۔

۲۔ مولوی عبدالرشید مدرس مدرسہ حضرت صاحب السیر رحمۃ اللہ علیہ۔

۳۔ مولوی عمر بخش صاحب مرحوم۔

۴۔ مولوی غلام نبی مرحوم۔

۵۔ مولوی اللہ بخش صاحب مرحوم۔

رمضان المبارک میں شدت گرما کے سبب سے انعقاد مجلس مناظرہ بعد عید سعید قرار پایا۔ پس ۳۔ شوال کو حضرت صاحب کے قیام فرودگاہ پر اراکین ریاست بہاولپور جمیع علماء و شرفاء جمع ہوئے تو فقیر راقم الحروف نے محض تائید دین متین کی غرض سے چند اعتراضات مسائل براہین قاطعہ پر عرض کیے اور اول سے آخر تک پڑھ سنائے[1] مناظرہ کے اختتام پر اہل سنت و جماعت کو فتح ہوئی اور شیخ الشیوخ خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ حَکَم مناظرہ نے فیصلہ لکھا۔

"مولف براہین (مولوی خلیل احمد صاحب انبیٹھوی) مع اپنے معاونین کے وہابی ہیں اور اہل سنت سے خارج ہیں۔"

اس مناظرہ کی تفصیلی روئداد "تقدیس الوکیل" میں قلم بند کی گئی مگر یوپی کے بعض علمائے دیوبند نے اسے جانب دار قرار دے کر فیصلہ سے انحراف کر دیا۔

حضرت مصنف ۱۳۰۶ھ جمادی الاخریٰ میں بعزم حج بیت اللہ شریف وارد بمبئی پہنچے اور جہاز پر سوار ہوتے ہی مناظرہ کی کارروائی کو عربی میں لکھنا شروع کر دیا۔ حجاز مقدس پہنچ کر علمائے حرمین الشریفین کے سامنے پیش کر دیا اور فتویٰ حاصل کر کے کتاب کی تائید و تصدیق حاصل کی۔ جن علمائے حجاز نے آپ کی اس مشہور کتاب کی تائید فرمائی ان میں سے بعض کے اسمائے گرامی ذیل میں درج کیے جاتے ہیں:

۱۔ مولانا مولوی رحمت اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ۔

[1] تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل۔ مولانا غلام دستگیر قصوری۔

یااللہ

یارسول اللہ

مُتْ غَیظًا اَے عَدُوِّ عبدُ القادرؒ

(فاضل بریلوی)

کتابِ لاجواب

مُسمّٰی بہ

# لطمة الغیب علٰے ازالة الرّیب

دربیانِ ایں کہ

کعب بن اشرف قُرظی سے

**مولوی اشرف سیالوی تقریظی چارقدم آگے ہیں**

از رشحاتِ قلم، فاضلِ حقیقت رقم، شہریارِ اقلیمِ قرطاس وقلم

**علامہ پیر سیّد نصیر الدّین نصیرؔ گولڑوی**

ناشر: مہریہ نصیریہ پبلشرز گولڑہ شریف E-11 اسلام آباد، پاکستان



آگے نکل گیا۔ بفضلہٖ تعالیٰ ہم قرآن مجید کی اُن آیات کو جو بُتوں کے بارے میں نازل ہوئیں بزرگانِ دین پر منطبق کرنے کی جسارت سے محفوظ ہیں۔ البتہ جو آیات مشرکین کے بارے میں آئیں اُن کو مشرکین کے خلاف ضرور استعمال کرتے ہیں چاہے وہ مشرکینِ عرب ہوں یا دورِ حاضر کے مُبتلایانِ شرک۔ لیکن یہ بات بھی یاد رہے کہ مسئلۂ استعانت میں ہم ایاکَ نستعین پر سختی سے عمل پیرا ہیں اور ہم استعانت ذاتِ باری تعالیٰ ہی سے کرتے ہیں اس کی پوری تفصیل ہماری کتاب "اعانت و استعانت کی شرعی حیثیت" میں دیکھی جا سکتی ہے۔)

جہاں تک اسماعیل دہلوی سے میری سبقت کا تعلق ہے تو اس کے متعلق میں صرف اتنا ہی کہہ دینا کافی سمجھتا ہوں کہ میں نے آج تک کبھی تحریراً تقریراً اسماعیل دہلوی صاحب کی تعریف میں کوئی ایک لفظ نہیں کہا اور نہ اُنھیں اس قابل سمجھا کہ میں اُن کا ذکر کروں۔ البتہ وابستگانِ سلسلۂ چشتیہ کے نزدیک بالعموم اور بصیرپوری و سیالوی صاحب کے نزدیک بالخصوص مستند و حجت کتاب مقابیس المجالس کا مندرجہ ذیل اقتباس مطالعہ کر لیں وہ آپ کے لئے سُود مند رہے گا۔ "شاہ ولی اللہؒ کے پوتے شاہ اسماعیل شہید جو حضرت شاہ عبدالعزیز کے مرید و خلیفہ حضرت سیّد احمد شہید کے مرید و خلیفہ ہیں نے بھی اپنی کتاب عبقات میں شیخ اکبر محی الدین ابن عربیؒ اور حضرت مجدد الف ثانی کے نظریۂ وحدت الوجود اور وحدت الشہود میں تطبیق ثابت کی ہے"...... "آگے چل کر شاہ اسماعیل شہید مختلف بزرگوں کے اقوال نقل کرتے ہیں[1]"

قبلہ سیالوی صاحب آپ کی ذہنیت پر آفرین ہو کہ سرتاجِ اولیاء کو ایک فاسق و فاجر دوزخی سے تشبیہ دے کر بھی آج تک آپ چند فاتر العقل اور نام نہاد اہلِ سنّت کا سرمایہ بھی ہیں

[1] مقدمہ مقابیس المجالس، ص 228,227

یا اللہ جل جلالہٗ ۷۸۶ / ۹۲ یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم

تیرے اعداء میں رضا کوئی بھی منصور نہیں
بے حیا، کرتے ہیں کیوں شور بپا تیرے بعد

نام نہاد مناظر اسلام ملاں یوسف رحمانی کے ابلیسی افتراءات
و شیطانی خرافات کا مدلل و مسکت جواب

# برق آسمانی
بر
# فتنہ شیطانی

اہل علم و انصاف کی خدمت میں ایک اہم پیشکش اور دعوتِ غور و فکر

از فاتح نجدیت قاطع دیوبندیت مولانا محمد حسن علی رضوی بریلوی

البرھان پبلیکیشنز لاہور

منکر حدیث ہے کیونکہ یہ ثابت ہونے کے باوجود کہ یہ حدیث شریف ہے اس کو اس نے اعلیٰحضرت کا عقیدہ قرار دیا ہے گویا اس حدیث پر اس کا ایمان نہیں۔ ہم بقلم خود مناظر اسلام کی معلومات میں اضافہ کے لئے بتائے دیتے ہیں کہ دیوبندی حکیم الامت تھانوی جی نے بھی اس حدیث شریف کو "نشر الطیب" صہ پر نقل کیا ہے کتاب کھول کر دیکھ لیں اور بتائیں کہ ایمان لائے یا ابھی منکر حدیث ہی ہیں؟

باقی رہا یہ کہنا کہ مولوی غلام جہانیاں کا یہ عقیدہ کہ "حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کو دیکھنے سے تمام ایمان والے کافر ہو گئے اور کسی کو اس کی خبر نہیں" تو ملاں یوسف نے یہ عبارت "فوائد فریدیہ" کا اردو ترجمہ مسمٰی بہ "فیوضات فریدیہ" صہ سے نقل کی ہے۔

ہمیں افسوس ہے کہ مولانا غلام جہانیاں صاحب نے اپنے ۲۰ اور ۱ کے مکتوبات میں تحریری وعدہ کے باوجود ابھی تک "فوائد فریدیہ" کا ترجمہ "فیوضات فریدیہ" ہمیں نہ قیمتاً مہیا کیا نہ عاریتاً ان کی اس غفلت و لاپرواہی کا ہمیں بہت ہی افسوس اور صدمہ ہے اگر وہ مذکورہ کتاب ارسال کر دیتے تو ملاں جوزف کی بے ایمانیوں کی نقاب کشائی کرنے میں ہمیں آسانی ہوتی۔ بہرحال اتنا ضرور ہے کہ مصنف نے جس "فوائد فریدیہ" کا نامکمل و غیر مکمل حوالہ دیا ہے وہ حضرت خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ہے۔ مولانا غلام جہانیاں صاحب نے اس کا ترجمہ اپنے ایک عزیز کے ذمہ لگایا اور انہوں نے یہ ترجمہ مولانا غلام جہاں صاحب کے نام سے شائع کرا دیا۔ اب جبکہ یہ ثابت اور مسلم ہے کہ فوائد فریدیہ خواجہ غلام فرید علیہ الرحمۃ کی تصنیف ہے اور خواجہ غلام فرید کو خود مصنف "سیف شیطانی" نے صہ۹ و دیگر متعدد صفحات پر رحمۃ اللہ علیہ لکھ کر ولی کامل تسلیم کیا ہے۔ مولوی غلام جہانیاں صاحب یا اُن کے عزیز تو مترجم ہیں۔ بتائیے مولوی جوزف کی خرافات کی زد میں حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمۃ آتے ہیں یا نہیں؟

اسی طرح صہ۹۱ پر مولانا محمد عنایت اللہ صاحب کا ایک ایسا فتویٰ نقل کیا گیا ہے

بلا وجہ تکفیر کرتے ہیں لکھا تھا کہ مولوی احمد علی صاحب لاہوری اور عطاء اللہ بخاری صاحب نے بھی بانی جماعت اسلامی جناب مودودی صاحب پر تیس دجالوں میں سے ایک دجال اور اس کو مسلمانوں کی فہرست میں شامل رکھنا اسلام کی توہین ہونے کا فتویٰ "حق پرست علماء کی مودودیت سے ناراضگی کے اسباب" صـ۹ و صـ۱۱۵ سے نقل کیا تھا۔ مقصد یہ تھا کہ دیوبندی بھولے بھالے بنتے ہیں کہ ہم کسی کو کافر نہیں کہتے۔ ہم نے ثابت کیا تھا یہ بھی مودودی صاحب پر فتویٰ دیتے ہیں۔ اس کا کوئی معقول و معیاری جواب تو ملاں جوزف سے بن نہ پڑا اور الٹا بے شرمی سے مودودی صاحب کے متعلق صـ۸۳ پر علامہ ابوالبرکات سید احمد صاحب مدظلہ، صوفی غلام حسین گوجروی۔ مولانا عنایت اللہ صاحب سانگلہ ہل۔ مولانا اقتدار احمد خاں گجراتی۔ مولانا عبدالحامد بدایونی علیہ الرحمۃ کے فتاویٰ صفحہ ۸۴-۸۵ "سیف شیطانی" پر نقل کر ڈالے حالانکہ اس احمق مطلق کو اتنا شعور نہیں کہ ہمیں تو آپ لوگ پہلے ہی مکفر کہتے ہیں تکفیر کا الزام لگاتے ہیں آپ خود جو معصوم بنتے ہیں ہم نے تو اس کا طلسم توڑا تھا مگر اس الٹے سے بھی الٹے اوندھے جواب سے ہم یہ سمجھے کہ

ع خدا جب دین لیتا ہے حماقت آ ہی جاتی ہے

مصنف نے صفحہ ۸۵ پر ہی سیدنا اعلیٰحضرت بریلوی علیہ الرحمۃ کے "ملفوظات" جلد ا صـ۶ سے نورانیت مصطفوی کے متعلق آپ کا عقیدہ بیان کیا ہے اور صفحہ ۸۶ پر نورانیت ہی کے متعلق "فتاویٰ افریقہ" صـ۱۳ سے ایک عبارت نقل کی ہے حالانکہ یہ عبارت بلفظہ حدیث شریف کا ترجمہ ہے اور یہ حدیث اسی ترجمہ کے ساتھ مولوی اشرف علی صاحب تھانوی کی "نشر الطیب" میں موجود ہے اور پھر اس کے مقابلہ میں مولانا غلام جہانیاں صاحب کا جو فتویٰ نقل کیا وہ "فوائد فریدیہ" سے ہے۔ "فوائد فریدیہ" خواجہ حضرت غلام فرید علیہ الرحمۃ کی تصنیف ہے مولانا غلام جہانیاں کی نہیں ہے۔ اور اس کو مصنف صفحہ ۶۰ "سیف شیطانی" پر بھی نقل کر چکا ہے۔ ایک ہی چیز کے بار بار اعادہ سے کیا حاصل؟ مگر آدمی کو جہالت

اشاراتِ فریدی

# مقابیس المجالس

ملفوظات حضرت خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ کا مکمل و مستند مجموعہ

جمع و ترتیب

مولانا رکن الدین رحمۃ اللہ علیہ

تحقیق و ترجمہ

مولانا الحاج کپتان واحد بخش سیال چشتی صابری

الفیصل
ناشران و تاجران کتب
غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور

مجھ کو حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک مقولہ بہت پسند آیا جو میں نے مولوی الیاس صاحب سے سنا۔ ان کا بیان ہے کہ مولانا گنگوہی سے کسی نے سوال کیا کہ کیا حضرت سلطان جی (سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہی) عالم تھے۔ فرمایا۔ جی ہاں بڑے عالم تھے۔ اس نے پھر سوال کیا کہ کیا حضرت سلطان جی سماع سنتے تھے۔ فرمایا ہاں سنتے تھے۔ اس نے پھر سوال کیا کہ ان کے پاس جواز کی کوئی دلیل ہوگی۔ فرمایا۔ ضرور ہوگی۔ پھر عرض کیا کہ کیا دلیل ہوگی۔ فرمایا۔ ہمیں معلوم نہیں۔ سبحان اللہ! اس کو ادب کہتے ہیں۔ شریعت کے ادب کو بھی نہیں چھوڑا اور بزرگوں کا ادب بھی لحاظ رکھا۔ یہ ہیں کمالات جن کے سامنے کرامات کی کچھ حقیقت نہیں۔ یہ جواب صاحب کمال ہی دے سکتا ہے۔ ناقص سے ممکن نہیں۔

## مولانا اشرف علی تھانوی کا سماع کے متعلق فتویٰ جواز

کتاب خمخانہ باطن میں صفحہ ۱۲ پر لکھا ہے کہ جب [illegible] سے دریافت کیا کہ بزرگوں سے جو محفل سماع منقول کیا وہ ایسا ہی سماع تھا [illegible] تھانوی نے فرمایا۔

[illegible] بزرگوں نے اکیس بائیس شرطیں لکھی ہیں جن کا [illegible] حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ [illegible] ہے جس میں ان کے ملفوظات ہیں صاف [illegible] چار شرطیں ہیں۔ سامعؔ۔ مسمعؔ۔ مسموعؔ۔ آلۂ سماعؔ۔

---

[illegible] الدین اولیاءؒ کے ملفوظات کا مجموعہ ہے جو امیر حسن علی سنجری جو [illegible] امیر خسرو کے گہرے دوست تھے نے جمع کیے ہیں۔ حضرت خواجہ غلام فرید صاحبؒ [illegible] کہ فوائد الفواد اور سیر الاولیاء صرف دو ایسی کتابیں ہیں جو مشائخ چشتیہ سے [illegible] کیونکہ یہ دونوں کتابیں حضرت سلطان المشائخ کے وقت میں ان کے اصحاب نے [illegible] یہ خصوصیت نہیں ہے۔

اس کے بعد کتاب مذکور میں مولانا اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں کہ :۔

"غرض مزامیر کے ساتھ سماع کو قریب قریب سب صوفیہ نے حرام کہا ہے البتہ بعض نے اس کی اجازت بھی دی ہے علامہ شامی نے (مشہور بزرگ حنفی ہیں جو علوم ظاہری اور باطنی سے مزین ہیں) ان پر سے اعتراض کو اس طرح رفع کیا ہے کہ فقہا نے تین وقتوں میں طبل بجانے کی اجازت دی ہے۔ جیسا کہ امراء کے یہاں تین مختلف اوقات میں نوبت بجتی ہے اور یہ حکمت بیان کی ہے کہ اس میں نفخات ثلثہ کی تذکیر ہے۔ علامہ شامی لکھتے ہیں کہ تذکیر نفخات کے لیے طبل کیلئے اجازت ہے تو جو حضرات صوفیہ اس قسم کے مصالح سے آلات کی اجازت دیتے ہیں ان پر بھی اعتراض نہ کرنا چاہیئے۔"

اس وجہ سے مولانا قاری عبدالرحمٰن صاحب پانی پتی علامہ شامی کے معتقد نہ تھے۔ مگر حضرت مولانا گنگوہی ان کے معتقد تھے اور علامہ شامی کی بہت تعریف فرماتے تھے۔ بات یہ ہے کہ قاری عبدالرحمٰن صاحب میں غالب علمی بزرگی تھی اور مولانا گنگوہی میں علمی اور باطنی دونوں بزرگیاں تھیں۔ جو شخص ایسا ہو گا وہ علامہ شامی کا معتقد ہو گا۔ کیونکہ علامہ شامی صرف علمی بزرگ نہ تھے بلکہ صاحب باطن بھی تھے۔"

## مولانا تھانوی کا ایک اور بار سماع سننا

کتاب مذکور میں آگے چل کر مولانا اشرف علی صاحب تھانوی لکھتے ہیں کہ

"ایک مرتبہ مجھے ریل میں مولانا محمد حسین صاحب الہ آبادی (یہ آپ کے پیر بھائی تھے) کا قوال فرزند علی مل گیا اس وقت وہ بوڑھا ہو چکا تھا۔ کہنے لگا کہ میرا دل چاہتا ہے کہ حضور کو کچھ سناؤں۔ چونکہ وہ بوڑھا تھا مزامیر وغیرہ ساتھ نہ تھے صرف سماع ہی سماع تھا اور قوال بھی تھا کس کا۔ مولانا کا۔ میں نے اجازت

اللہ جل جلالہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیہم ولا ہم یحزنون

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

# ذکرِ حبیب

یعنی حالات و کرامات و ملفوظات حضرت قبلہ غریب نواز پیر سید
غلام حیدر علی شاہ صاحب جلالپوری قدس سرہ العزیز

مؤلفہ
ملک محمد دین ایڈیٹر صوفی

الفیصل بک کارپوریشن گنج بخش روڈ
لاہور ۲